وقت تیزی سے گزرتا گیا اور اب سے پندرہ دن پہلے میری حالت سخت خراب ہوگئی ہمزاد کے مشورے پر میں اسپتال میں داخل ہوگیا اور یہاں آنے کے تین چار دن بعد ہی ایک شب میں نے ہمزاد سے ایک ایسی خبر سنی جو میرے وہم گمان میں بھی نہیں تھی۔

اب ہمارے بچھڑنے میں بہت کم دن رہ گئے ہیں ہمزاد نے دکھ بھرے لہجے میں کہا۔

میں تمہارا مطلب نہیں سمجھ پایا میں نے اس سے حیرت زدہ ہوکر کہا آپ اب سے دس دن بعد مجھے آزاد کرنے کے پابند ہیں اب سے سو سال پہلے کیا ہوا عہد یاد کیجئے جب آپ نے مجھ پر قابو پایا تھا ہمزاد بولا تو پھر میں بغیر تمہارے زندہ رہوں گا میں نے کہا ابھی تک مجھے حالات کی سنگینی کا احساس نہیں ہوا تھا کہ ہمزاد کی آزادی کا مطلب کتنا بھیانک ہے۔

کاش آپ میرے بغیر زندہ رہ سکتے ہمزاد کی آواز بھرا گئی کیوں

...........کیوں...........آخر یہ کیوں نہیں ہو سکتا۔؟

اس لئے کہ میرے آزاد ہوتے ہی آپ کے سر اور بقیہ جسم کا رابطہ ختم ہو جائے گا کیونکہ یہ رابطہ میری ہی وجہ سے قائم رہا ہے ہمزاد کی بات سن کر میری آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا گیا اور میرا دل ڈوبنے لگا اس سے پہلے کبھی میں نے اپنی موت کو خود سے قریب محسوس نہیں کیا تھا...........میں نے پہلے سمجھا تھا کہ وہ آزاد ہو کر مجھ سے رخصت ہو جائے گا مگر میری بھول تھی اب سے چند لمحوں بعد وہ میرے جسم میں پناہ حاصل کر کے میری ہی طرح ہمیشہ کے لئے موت کی نیند سو جائے گا۔

اللہ نگہبان

ختم شد